تساہل ہوا۔ اس نے ساری غث وسمین اور رطب و یابس حدیثیں جمع کر دی ہیں۔ خصوصاً ایسی احادیث جو صریح البطلان اور منکر ہیں۔

حضرت ابن عباسؓ پر انکار نہیں کیا جا سکتا۔ یہ ان کا قول ہو سکتا ہے، کیونکہ ابو محمد بن حزم نے حضرت ابن عباسؓ سے عشق کے بارے میں ایک قول نقل کیا ہے، جو اس قول کے قریب قریب ہے کہ ایک آدمی عشق کی بیماری میں مر گیا تو لوگوں نے اس کی موت کے متعلق آپ سے سوال کیا۔ آپ نے اس کا جواب دیا:

قتیل الھویٰ لا عقل ولا قود (محبت کے مقتول کی نہ دیت ہے اور نہ قصاص)۔

آپ سے ایک اور روایت بھی مروی ہے۔ میدانِ عرفات میں ایک نوجوان کو آپ کے سامنے پیش کیا گیا جو کبوتر کی طرح تڑپ رہا تھا۔ آپ نے پوچھا، اسے کیا ہوا ہے؟ لوگوں نے کہا۔ یہ عشق کا مارا ہوا ہے۔ اس کے بعد آپ ہمیشہ بارگاہ خداوندی میں عشق سے پناہ مانگا کرتے تھے۔

یہ ہے حدیث من عشق و عف و کتم و مات فھو شھید کی تفسیر و تشریح۔ اس کی اگر مزید توضیح و تشریح درکار ہے تو سن لیجیے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک حدیث میں شہداء کا ذکر آیا ہے۔ حدیث بالکل صحیح ہے۔ اس حدیث میں آپؐ نے فرمایا کہ مقتول فی الجہاد شہید ہے، جو ہیضے سے مر جائے وہ شہید ہے، جو جل کر مر جائے وہ شہید ہے، بچے کی پیدائش کے بعد جو عورت حالتِ نفاس میں مر جائے وہ شہید ہے، پانی میں ڈوب کر جو مر جائے وہ شہید ہے۔ اس حدیث میں عشق سے مر جانے والے کا کہیں ذکر نہیں۔

اور پھر یہ کہ اگر حضرت ابن عباسؓ سے یہ اثر ثابت ہو جائے، تب بھی اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ عاشق اس وقت تک جنت میں داخل نہیں ہو سکتا جب تک کہ وہ اللہ تعالیٰ کے خوف کے بارے میں صبر نہ کرے۔ اللہ تعالیٰ کے خوف سے پاک دامن نہ رہے۔ اللہ تعالیٰ کے لیے اپنا عشق دنیا والوں سے نہ چھپائے۔ یہ تمام باتیں بھی اس وقت پائی جا سکتی ہیں جب وہ اپنے معشوق پر قدرت پائے اور باوجود قدرت و قابو کے محبتِ الٰہی اور رضائے الٰہی کو ترجیح دے اور صبر و پاک دامنی سے کام لے۔ اس قسم کا عشق قرآن حکیم کے اس حکم میں شامل ہو سکتا ہے۔

وأما من خاف مقام ربه و نهي النفس عن الهوٰى فان الجنة هى المأوٰى (النّٰزعٰت ۷۹: ۴۰-۴۱)

اور جو اپنے پروردگار کے حضور میں کھڑے ہونے سے ڈرا، اور اپنے نفس کو خواہشوں سے روکتا رہا، اس کا ٹھکانا بہشت ہے۔

نیز اس فرمان کے تحت آ سکتا ہے:

ولمن خاف مقام ربه جنتٰن (الرحمٰن ۵۵: ۴۶)

جو شخص اپنے پروردگار کے حضور میں کھڑے ہونے سے ڈرتا رہا، اس کے لیے دو باغ ہیں۔

ہم اللہ العظیم رب العرش الکریم کی جناب میں دعا کرتے ہیں کہ ہمیں ان لوگوں میں شامل کرے جو ہوس پرستی کے مقابلے میں اللہ کی محبت کو، اور اس کی خفگی کے مقابلے میں اس کی رضامندی کو ترجیح دیتے ہیں اور اللہ سے اس کا تقرب و رضامندی چاہتے ہیں۔ آمین یا رب العالمین و صلی الله على محمد وآله و صحبه اجمعين. آمين!





